# گوتم بدھ

یعنے

ہندوستان کے مشہور و معروف رہنمائے مذہب مہاتما بدھ کی مختصر سوانحعمری
اور اُن کی تعلیمات کا خلاصہ جو رسالہ الناظر لکھنؤ میں مسلسل شایع ہوتا رہا

از


جناب منشی امیر احمد علوی بی اے

جوڈیشل افسر نیپال



باہتمام اسحاق علی علوی مالک و پرنٹر

در الناظر پریس لکھنؤ طبع یافت

# گوتم بودھ

سری کرشن کی وفات کو مدتیں گذریں - بھگوت گیتا کی تعلیم فراموش ہوگئی - مہابھارت کی لڑائی قصہ کہانی بن گئی - ہندوستان کی شاہنشاہی جسکے لیے دریودھن اور راجہ جودھشٹر نے اٹھارہ چھاؤنی فوج آٹھ دن میں کٹوادی نہ فاتح کے پاس ہے نہ مفتوح کے قبضہ میں - شمالی ہند سولہ سلطنتوں میں تقسیم ہے جنکے علاوہ چھوٹی چھوٹی خود مختار ریاستیں بھی بہت ہیں - جنوب میں ڈراوڈن قوم کی جداگانہ حکومتیں قائم ہیں - مغربی سرحد پر کیانیوں کا اختر اقبال ترقی پر ہے - پنجاب کو مملکتِ فارس کا ایک صوبہ بنانے کے خواب دیکھے جاتے ہیں - بابل میں بخت نصر کا جاہ و جلال نقطۂ نصف النہار پر ہے - یروشلم تباہ ہوچکا اور شوکت سلیمانی کے وارث اپنی مٹی ہوئی عظمت پر آنسو بہا رہے ہیں - فراعنۂ مصر جو کسی وقت خدائی کے دعویدار تھے فاتح بیت المقدس کی شوکت سے لرزہ براندام ہیں - رومۃ الکبریٰ کا عالم طفلی ابھی شباب تک نہیں پہونچا - وہ دن دُور ہے کہ یونان کے دانشمندوں کو غلام بنائے اور دجلہ و فرات پر دُرفش کاویانی سے مقابل ہو - یونان علم و فضل میں گوے سبقت لے گیا لیکن وہ منزل کمال ابھی بہت آگے ہے کہ اُس کا ایک شہزادہ سلطنتِ ایران کو تباہ کرے اور شہنشاہی عالم کی خطرناک ہوس کا شکار ہو -

شریعت زردشت فارس کا قومی مذہب ہے - آگ صرف قبلہ نہیں بلکہ معبودِ برحق ہے ستارہ پرستی بابل اور اُسکے مقبوضات میں رائج ہے - آفتاب مظہر قدرت نہیں بلکہ قادر مطلق ہے - روما اور یونان کا مذہب عجائب پرستی - عظمت شجاعت ، اور سنگین مورتوں کے سامنے سر جھکانا ہے بنی اسرائیل کا مقدس شہر ویران و سنسان ہے اور ملک شام میں توحید کا چراغ جلانے والے ایک حاکم جابر کی قید میں گرفتار ہیں -

ہندوستان میں بنارس اور ٹکسلا[۱] کی درس گاہیں وید کا سبق پڑھاتی ہیں لیکن ویش -

[۱] ٹکسلا قدیم زمانہ میں ایک مشہور شہر تھا - مدت تک پنجاب و ... کا دارالسلطنت رہا - اب اُسکے کھنڈروں کے کچھ نشانات راولپنڈی کے قریب پائے جاتے ہیں - ۱۲

شودر اور اچھوت ذاتوں کے لیے اُن کے دروازے بند ہیں - ویدانت پر عمل موقوف اور کرم کھنڈ کا سکہ رائج ہے - برہمنوں کا فرمان وید کے رسوم سے بالاتر ہے - تمام شمالی ہندوستان ذات کی زنجیروں میں جکڑا ہوا ہے - نفس کشی اور ریاضت صرف برہمنوں کے لیے مخصوص ہے لیکن اُنکو اس شغل بیکاری کے لیے فرصت نہیں - لڑنا مرنا چھتری کا دھرم ہے لیکن مقصود یہ ہے کہ وہ دشمنوں کو دفع کر کے برہمنوں کو عیش و عشرت سے دل بہلانے کا موقع دیں - ویش سوداگری کریں اور دولت کمائیں تاکہ برہمنوں کو اپنی فیاضی و گہرپاشی سے مالا مال کر سکیں - شودر خدمت کریں اور اونچی ذاتوں کو آرام پہونچائیں تاکہ اگلے جنم میں کسی برہمن یا چھتری کے گھر پیدا ہوں -

ویش و شودر نہ اپنے نیک اعمال سے نجات حاصل کر سکتے ہیں اور نہ اُنکو عبادت و ریاضت کی اجازت ہے - برہمنوں کی شفاعت سے دنیوی فوائد انکو مل سکتے ہیں - لیکن سفارش قبول ہونے کے لیے بڑی بڑی قربانیوں کی ضرورت ہے - دیوتاؤں کو راضی کرنے کے لیے ایک بار بنارس میں مچھلی اور گوشت کا سڑکوں پر انبار کیا جاتا ہے اور دیگوں میں شراب بھری جاتی ہے - ایک دفعہ راجگڑھ میں آدھی رات تک قبولیتِ دعا کے لیے تمام خلقت شراب نوشی میں مصروف رہتی ہے - راجہ بنارس کے محل میں سولہ ہزار خوبصورت ناچنے والیاں پرورش پاتی ہیں - پروہتوں کے گھر میں بھیڑ، بکری اور سُور ذبح کیے جاتے ہیں - ایک مرتبہ ہاتھی، گھوڑے، سانڈ اور طیور کے علاوہ انسانوں کی بھی بھینٹ چڑھائی جاتی ہے - تب آسمانی حاکموں کا غصہ فرو ہوتا ہے -

اس عیاشی - خونریزی اور مذہبی تاریکی کے عہد میں بنارس سے ڈیڑھ سو میل شمال کی طرف نیپال کی ترائی میں ایک رحم و انصاف کا اوتار جنم لیتا ہے جو اپنے پُر اثر روحانی وعظ سے قربانی ممنوع قرار دیکر اور ذات کی زنجیریں توڑ کر مذاہبِ عالم کی تاریخ میں ایک زبردست انقلاب پیدا کر دیتا ہے اور جسکی غلامی کو آج شائستہ دُنیا کی آبادی کا تقریبًا ایک چوتھائی حصہ اپنی نجات

---

ل جتکا - جلد ۳ - نمبر ۳۱۴ (یہ کتاب سنگھالی زبان سے پالی میں ۴۳۰ء میں ترجمہ کی گئی - اور اس کا انگریزی ترجمہ چھ جلدوں میں کیمبرج یونیورسٹی پریس نے شائع کیا ہے - اس کتاب میں ۵۵۰ قصے ہیں - جن میں سے چند کا حوالہ اس مضمون میں دیا گیا ہے - ملاحظہ ہو جلد ۱ - نمبر ۱۳، ۱۱، ۱۴۲، ۲۰۹، ۳۲۴ و جلد ۲ نمبر ۴۹۵ -

سرمدی کا وسیلہ سمجھتا ہے۔

ہندوستان کے شمالی حصہ میں جو چھوٹی چھوٹی خود مختار ریاستیں تھیں اُن میں سے ایک کا دارالسلطنت کپل وستو، نیپال کے دامن کوہ میں واقع تھا۔ اس شہر کا رئیس راجہ شدھودن چھتری ذات کی ایک شاخ شاکیہ کا ممبر تھا۔ شرق میں گیارہ میل کے فاصلہ پر کولین ذات کا راج تھا اور وہاں کے راجہ کی دو لڑکیاں راجہ شدھودن کے محل میں تھیں لیکن نعمت اولاد سے اُسوقت تک محروم رہی تھیں

خدا کی قدرت سے ۴۵ سال کی عمر میں بڑی رانی کی تقدیر جگی اور ایک ایسے فرزند نیک قدم فرزند کی ماں بننے کا شرف اُسکو حاصل ہوا کہ آج تک "مہا مایا دیوی" کے نام سے وہ خوش نصیب زندہ ہے۔

اُس زمانہ میں عام رواج تھا کہ لڑکیوں کی پہلی اولاد میکے میں ہوا کرتی تھی اور ایام ولادت جب قریب آتے تھے تو بیوی اپنے باپ کے گھر چلی جاتی تھی - اسی اصول پر مہا مایا بھی کپل وستو سے اپنے دیس کو روانہ ہوئی - راستہ میں لمبنی گاؤں کے قریب ایک باغ میں آسائش کے لیے فروکش تھی کہ یکایک دردِ زہ شروع ہوا اور وہ مولودِ مسعود عالم وجود میں آیا جسکی نورانی برکت اور روحانی عظمت کے سامنے بڑے بڑے متکبر تاجداروں نے سرنیاز خم کیا اور تقریباً تین سو برس کے بعد اُسکے ایک بندۂ بے درم مہاراجہ اشوک نے اس مقدس مقام پر ایک سنگین کتبہ نصب کرایا جو زمانہ حال میں پڑھا گیا اور جس نے ڈھائی ہزار برس کے بعد اُس متبرک زمین کا یقینی نشان دیا جسکو پہلی بار گوتم بودھ کے مبارک قدم چھونے کا شرف حاصل ہوا تھا۔

امتدادِ زمانہ سے ولادت کی صحیح تاریخ مشتبہ ہوگئی تھی - حتیٰ کہ سنہ ۱۸۵۴ء تک آکسفورڈ یونیورسٹی کے پروفیسر ولسن صاحب مہاتما گوتم کو ایک فرضی اور خیالی انسان تصور فرماتے تھے اور محققین اُنکی پیدائش ۶۲۳ قبل مسیحؑ بتاتے تھے لیکن مہاراجہ اشوک کے ایک کتبہ سے یہ بھی پایۂ ثبوت کو پہونچ گیا کہ مہاتما کا سال ولادت[۱] پانچ سو باسٹھ برس قبل مسیحؑ تھا۔

۱؎ امپیریل گزیٹیر - جلد ۲ صفحہ ۴۲، ۳۰، ۴۲ و ۵۴ و ۵۵ مطبوعہ ۱۹۰۸ء (اس کتبہ میں درج ہے کہ یہ ۲۵۶ برس بعد وفات گوتم اور ۲۰ سال بعد تخت نشینی اشوک کے نصب کیا گیا - اشوک کا سال جلوس ۲۶۴ قبل مسیح معلوم ہے اور گوتم کی عمر مسلمہ طور پر ۸۰ سال کی ہوئی تھی - لہذا ۲۵۶ + ۸۰ + ۲۶۴ - ۲۰ = ۵۶۲)

ایک عقیدت کیش سوانح نگار لکھتا ہے کہ "مایا دیوی لمبنی کے باغ میں گلگشت کر رہی تھی یکایک ایک درخت دیوی کو سجدہ کرنے کے لیے جھکا۔ رانی نے ہاتھ بڑھا کر اُسکی ایک شاخ تھام لی اور آسمان کی طرف سر اُٹھا کر دعا میں مصروف ہوئی۔ اُسی وقت مہاتما ظاہر ہوئے۔ راجہ اندرا اور برہما نے اپنی گود میں لیا۔ کنول کا پھول زمین سے اُگا اور اس مقدس مولود کا گہوارہ بنا۔ پانی کے سرد و گرم چشمے صاحبزادہ کو غسل دینے کے لیے اُبل پڑے۔ آسمان سے چھتری سایہ کرنے کو نازل ہوئی۔ کل مخلوقات کے اجسام میں مسرت و سرور کی برقی لہر دوڑ گئی۔ تمام عالم خوشبو سے معطر ہو گیا۔ غصہ، نفرت، جہالت، غرور، اور حسد وغیرہ کمینہ خصلتیں ہر شخص کے دل سے دُور ہو گئیں اور ہر طرف سے ناچ گانے کی صدائیں آنے لگیں۔"

آج مادہ پرست دنیا کہے گی کہ یہ شاعرانہ خیالات ہیں یا محبت کے متوالے کی بڑ۔ بانیانِ مذاہب کی ولادت کے متعلق خوش عقیدہ پیرو ایسے ہی قصے بنا لیا کرتے ہیں۔ لیکن مورخ لکھتا ہے کہ اس روایت سے بھی گوتم کی ولادت بمقام لمبنی باغ واقع ہونے کی تائید ہوتی ہے اور ثابت ہوتا ہے کہ ایام معہود سے کچھ پیشتر یہ واقعہ ظہور میں آیا تھا جبکہ رانی نہ اپنے باپ کے گھر تک پہونچ چکی تھی اور نہ اپنے شوہر کے محل میں تھی۔

کپل وستو میں یہ خوشخبری پہونچی تو راجہ کی مسرت کی کوئی حد نہ رہی لیکن شادی و غم چولی دامن کی طرح ساتھ ساتھ ہیں۔ جہاں نقارے بجتے ہیں وہاں ماتم بھی ہوتا ہے۔ ساتویں دن مایا دیوی کا انتقال ہو گیا اور مجلس نشاط کی جگہ صف ماتم بچھ گئی۔

ہندوستان میں اُس وقت علم نجوم کا بہت زور تھا۔ کسی پنڈت نے ستاروں کی چال سے نتیجہ نکالا کہ یہ لڑکا ایک دن زندگی کی مصیبتیں دیکھ کر تارک الدنیا ہو جائیگا اور جنگل میں قیام اختیار کرے گا۔ راجہ اس خبر سے بہت آزردہ ہوا اور نیت کی کہ اپنے عزیز بیٹے کو اس طرح پردہ میں رکھے کہ دنیا کی کوئی تکلیف اور پریشانی اُسکے سامنے نہ آئے۔ اور جوگ اختیار کرنے کی رغبت نہ پیدا ہو۔ مہربان باپ محبت کی ترنگ میں بھول گیا کہ پیشانی کی تحریر مٹ نہیں سکتی۔ جو ہونی ہے وہ ہو کر رہے گی اور اُسکو ٹالنے کی کوئی تدبیر نہیں! دانشمند نجومیوں سے آیندہ کی خبر دریافت کرنے کو اسی لیے منع کرتے ہیں کہ اگر اُن کا قول صحیح بھی ہو اور جس نتیجہ پر وہ اپنے قواعد کے مطابق پہونچے ہیں

واقعی ظہور میں بھی آئے تو اُسکی بُرائیاں دُور کرنے کی کوئی ترکیب نہیں۔!!

بہر حال۔ گوتم کی پرورش اُسکی خالہ پراج پتی کے زیرِ نگرانی راج محل کے اندر کی گئی اور سوائے چند خاص خادموں کے کسی کو شہزادہ کے دیدار کی اجازت نہ تھی۔

ابتدائی تعلیم و تربیت کیونکر ہوئی اور علوم و فنون کا باقاعدہ درس دیا گیا یا نہیں۔ اس وقت تک ثابت نہیں ہوسکا۔ عقیدتمندوں کو تو اس عنوان پر کچھ تحریر کرنے کی ضرورت ہی نہیں۔ کیونکہ اُنکے خیال کے مطابق مہاتما اس دنیا میں تشریف لانے سے قبل تمام علوم میں درجۂ کمال حاصل کرچکے تھے۔ اور اپنی خوشی سے راجہ شدھودن کے گھر رونق افروز ہوئے تھے لیکن ظاہر بین تعجب کریں گے کہ قصرِ شاہی کے اندر شہزادہ کو فنونِ سپہ گری میں اس قدر دستگاہ کیونکر حاصل ہوئی کہ عنفوانِ شباب کے وقت جب کپل واستو کی رعایا نے شکایت کی کہ ہمارا راج کمار ضروری فنونِ حرب سے بیگانہ رکھا جاتا ہے، وہ دشمنوں کے حملہ سے ہم کو کس طرح بچائے گا۔ تو شہزادہ نے سرکاری احاطہ کے اندر شورش کرنے والوں کو شہسواری اور تیر اندازی کے وہ جوہر دکھلائے کہ سب عش عش کرنے لگے، اور اعتراضات کی زبان ہمیشہ کے لیے خاموش ہوگئی۔ اور یہ بھی حیرت ہوگی کہ سنسکرت کے ادب میں گوتم نے اس قدر استعداد کیسے حاصل کی کہ ترکِ دنیا کا عہد کرنے کے بعد ہی مگدھ کے پنڈتوں سے فلسفہ کا درس لینے لگے۔

اگر نوعمری میں گوتم کو باقاعدہ تعلیم نہیں دی گئی تو یہ تسلیم کرنا پڑے گا کہ اُنکے والدین ایسے عالم و فاضل تھے کہ اُنکے شرفِ صحبت سے تمام ضروری علوم و فنون شہزادہ کو بغیر کسی معلم کی مدد کے حاصل ہوگئے اور یہی زیادہ قرینِ قیاس ہے۔

القصہ جب شاہزادہ کی عمر ۱۸ یا ۱۹ سال کی ہوئی تو راجہ شدھودن نے اپنے فرزند کو شادی کی بیڑی پنھانا چاہی تاکہ دنیا سے تعلق قائم رکھنے کی زنجیروں میں ایک اور کڑی کا اضافہ ہوجائے۔

گرد و نواح میں چھتریوں کے جو خاندان بستے تھے اور جن سے شاکیہ قوم شادی بیاہ کرسکتی تھی اُنکی کنواری لڑکیاں اور ناکتخدا بہنیں ایک تقریب کے حیلہ سے کپل واستو کے شاہی محل میں جمع کی گئیں اور راجکمار کی تحریک پر اُسکو اختیار دیا گیا کہ اُن [illegible] میں سے [illegible]

ایک شادی و غم کا رفیق انتخاب کر لے۔

یہ نازنینیں اور انکے عزیز رشتہ دار کئی دن راجہ کے مہمان رہے لیکن گوتم نے نہ تو ان میں سے کسی ایک کو دوسرے پر ترجیح دی اور نہ یہ ظاہر ہونے دیا کہ اُنکے جمع کرنے کا مقصود شہزادہ کے لیے دولھن تجویز کرنا ہے۔

تقریب ختم ہوئی تو گوتم نے دستور کے مطابق ہر ایک مہمان کو رخصت کرتے وقت اپنے ہاتھ سے نشانی تقسیم کی۔ کسی کو زیور دیا کسی کو جواہر، کسی کو موتیوں کا ہار اور کسی کو سونے چاندی کے بیش قیمت تحفے۔ مگر جب کامنی تمثال جسودھرا کی باری آئی جو اُسکے ماموں کی لڑکی تھی تو اُسکو کوئی قیمتی یادگار نہیں دی۔ صرف ایک پھول نذر کیا اور الوداع کہا۔

حاضرین مجلس کچھ نہ سمجھے، مگر دوسرے روز راجہ شدھودن نے کولین راجہ کے پاس اپنے لڑکے کی نسبت کا پیام بھیجا تو معلوم ہوا کہ روشن ضمیر جسودھرا کو اس خواستگاری کا پہلے ہی سے یقین تھا۔

میانِ عاشق و معشوق رمزیست کراماً کاتبیں را ہم خبر نیست

نجوم کا معتقد راجہ۔ گوتم کو قصر شاہی سے باہر نکلنے کی اجازت نہیں دے سکتا تھا اس لیے راج کماری کا ڈولا کپل واستو آیا، اور مراسم ضروری یہیں بجا لائے گئے۔

شادی ہوئی تو گوتم وجسودھرا اپنے وقت کے سری کرشن اور رادھا بن گئے۔ دونوں ایک دوسرے کی محبت میں غرق اور دنیا کی تمام فکروں سے بیخبر تھے!!

اسی عشرت و کامرانی میں دن، ہفتے، مہینے، بلکہ دس سال گذر گئے۔ اور نہ راجہ اندر اپنے اکھاڑے سے باہر نکلے نہ دنیوی زندگی کا کوئی عبرتناک منظر اُنکے سامنے آیا۔

بیسویں صدی کی آزادی اور مطلق العنانی کی گرم بازاری میں مشکل سے یقین آتا ہے کہ گوتم ۲۹ سال کی عمر تک راج محل کی چاردیواری میں کیونکر قید رکھا گیا۔ لیکن ابھی کل کی بات ہے کہ قسطنطنیہ کے ترکی شہزادے تخت نشینی کی ساعت تک قصر سلطانی میں محبوس رکھے جاتے تھے اور بیشتر اسی تمنا میں بوڑھے ہو کر مرجاتے تھے لیکن سرکاری احاطہ کے باہر قدم نہیں نکال سکتے تھے۔ بودھ کے سوانح نگار لکھتے ہیں کہ ۲۹ سال کی عمر تک شاہزادہ راج محل سے باہر نہیں نکلا۔ اور اس

روایت پر اعتماد نہ کرنے کی کوئی معقول وجہ نہیں ہے۔

بالآخر۔ کارکنانِ قضا و قدر نے جو مبارک ساعت گوتم کی زندگی میں حیرت انگیز تغیر پیدا کرنے کی مقرر کی تھی وہ آگئی اور راجہ شدھودن کی کُل دور اندیشیاں بیکار ثابت ہوئیں۔

برسات کا موسم تھا اور جسودھرا کی طبیعت کچھ سست تھی۔ راجکمار کا دل بیٹھے بیٹھے گھبرایا۔ سیر کرنے کو گاڑی تیار کرائی اور رتھ بان کو حکم دیا کہ سواری شہر کی طرف لے چلے۔ قلعۂ شاہی کے باہر قدم نکالنا راجہ شدھودن کے صریح احکام کے خلاف تھا لیکن رتھ بان کے دل کی باگ خدا کے ہاتھ میں تھی۔ راجکمار کو آزردہ کرنے کی اُسے ہمت نہ ہوئی اور رتھ بہاری شہر کی طرف چلی۔

بازار کے قریب پہونچے تو ایک نہایت ضعیف بڈھا نظر آیا جسکی کمر جھکی ہوئی تھی، بال سفید تھے، ہڈیوں کا ڈھانچہ رہ گیا تھا اور دو قدم چلنے سے بھی اُسکی سانس پھولتی تھی۔ راجکمار کو اُسکی حالت دیکھکر ترس آیا۔ گاڑی رُکوائی اور بڈھے کی دلجوئی کرنے لگا۔ رتھ بان نے کہا کہ اس شخص کی ضعیفی اور کمزوری جائے حیرت نہیں۔ یہ وقت تو ہر انسان پر گذرتا ہے جو پوری عمر تک زندہ رہے۔ شہزادہ نے تعجب سے پوچھا کہ کیا مہاراج بھی کسی وقت ایسے ہی کمزور ہو جائیں گے؟ رتھ بان نے کہا کہ ضرور، بلکہ حضور بھی! شہزادہ خاموش رہ گیا۔ اُسکے دل پر پہلی چوٹ لگی۔ اور گاڑی آگے بڑھانے کا اشارہ کیا۔ سواری چند قدم گئی تھی کہ ایک بیمار ملا جو سفید داغ یا کوڑھ کی بیماری میں (باختلافِ روایات) مبتلا تھا۔ اُسکی خوفناک صورت اور قابلِ رحم بیکسی دیکھ کر شہزادہ نے مریض کو اپنے پاس بلایا۔ رتھ بان نے گزارش کی کہ حضور اُسکے بدن پر ہاتھ نہ لگائیں ورنہ اندیشہ ہے کہ اس مرض متعدی سے دشمنوں کو گزند پہونچے۔ شہزادہ نے حسرت اور حیرت سے دریافت کیا کہ اس غریب کو ایسی سخت تکلیف کیوں ہے؟ جواب ملا کہ یہ اُسکے کرموں کا پھل ہے۔ دُکھ اور بیماری ہر آدمی کے ساتھ ہے۔ پوچھا کہ شہر میں کوئی اور بھی بیمار ہے؟ جواب سُنا کہ دنیا میں بیماروں کی تعداد بہت بڑی اور ایسے آدمی تو کم ہوں گے جنکو کبھی کوئی آزار نہ ہوا ہو۔ یہ دوسری چوٹ تھی جو شہزادہ کے نازک دل پر لگی۔ اور سواری آگے چلی۔

یکایک ایک مجمع نظر آیا۔ چار آدمی اپنے کاندھوں پر نعش لیے جا رہے ہیں اور اُنکے پیچھے پیچھے بہت سے لوگ روتے جاتے ہیں۔ شہزادہ کو تعجب ہوا۔ دریافت کیا کہ کاندھوں پر کپڑے سے ڈھکی ہوئی

کیا چیز ہے؟ اور اس جماعت کے رونے کا کیا سبب ہے۔ رتھ بان عرض پرداز ہوا کہ کوئی مرگیا ہے اُس کی لاش اول منزل لیے جاتے ہیں۔ اور اُسکے عزیز روتے ہیں۔ شہزادہ نے ابھی تک موت کا نام نہ سُنا تھا۔ متحیر ہوا کہ "مرنا" کیا ہوتا ہے۔ اور اُس پر رونے کی کیا وجہ ہے؟ خادم نے سمجھایا کہ دنیا میں جو ذی روح پیدا ہوتا ہے وہ ایک دن مرتا ہے۔ اور سب رشتہ داروں کو چھوڑ کر اکیلا اُسی عالم کو واپس جاتا ہے جہاں سے آیا تھا۔ دنیا والے جو اُس سے محبت رکھتے تھے یا اُس سے نفع پاتے تھے روتے دھوتے ہیں۔ اسلیئے کہ اب دوبارہ اُسکے دیکھنے کی آس نہیں۔ یہ وہ جدائی ہے جسکے بعد وصال نہیں۔ وہ سفر ہے جسکے بعد واپسی نہیں۔ وہ غربت ہے جس میں کوئی ساتھ نہیں دے سکتا۔ وہ بوجھ ہے جسکو کوئی ہلکا نہیں کر سکتا۔ وہ غم ہے جسکی کوئی تسلی نہیں اور وہ مصیبت ہے جس کا کوئی چارہ نہیں۔!!

یہ چوٹ بہت سخت تھی۔ شہزادہ اس غم کی تاب نہ لا سکا اور سوچنے لگا کہ جب اس عالم کو ایک دن چھوڑنا ہے تو دُنیا والوں سے محبت کرنا ہی بیکار ہے۔

خدا کی شان! اُسی وقت ایک جوگی سامنے آیا جو باوجود سن رسیدہ ہونے کے کمزور نہ تھا۔ آنکھوں سے بجلیاں کوندتی تھیں اور چہرہ پر نور برستا تھا۔ شہزادہ نے سوال کیا کہ اس آدمی پر بیماری اور بوڑھاپے کا کیوں اثر نہیں ہے؟ رتھ بان نے کہا کہ یہ فقیر ہے اس نے دُنیا سے قطع تعلق کر لیا ہے لہٰذا نہ اسکو موت کا غم ہے نہ بیماری کا دُکھ۔ یہ مرتے دم تک ایسا ہی خوش اور مضبوط بنا رہے گا۔

اس گفتگو میں گاڑی ندی تک پہونچ چکی تھی۔ شہزادہ سواری سے اُترا۔ دریا میں غسل کیا۔ اور دل میں یہ خیال پختہ کرنے لگا کہ دنیا مصائب کا گھر ہے اسکو چھوڑ دینا چاہیے۔ کئی گھنٹے اسی غور و فکر میں مصروف رہا۔ صبح سے دوپہر ہوئی اور وہ بھی ڈھل گئی۔ تیسرے پہر کو واپسی کے لیے سواری منگائی۔ جس وقت گاڑی پر قدم رکھ رہا تھا راج محل سے ایک قاصد یہ نوید مسرت لایا کہ یشودھرا کے بطن سے فرزند ارجمند پیدا ہوا۔ رہجکمار نے کہا کہ "یہ ایک نئی اور مضبوط زنجیر ہے جو مجھکو توڑنا پڑیگی"۔

جب محل کے قریب پہونچا تو ہر طرف مبارک سلامت کی دھوم تھی۔ اعزہ اور خدام تہنیت کے لیے آئے۔ رہجکمار کی ایک رشتہ دار لڑکی نے شادیانہ کا گیت گایا اور اُسکی خوش گلوئی کا

شہزادہ کے چوٹ کھائے ہوئے دل پر اتنا اثر ہوا کہ اپنے گلے سے موتیوں کا ہار اُتار کر اس لڑکی کو پہنا دیا۔ دیکھنے والے کھٹکے کہ عیش پرست شہزادہ شاید اس لڑکی کو اپنے رَنواس میں داخل کرنے والا ہے۔ مگر یہ کون گمان کر سکتا تھا کہ راجکمار نے گلے کا ہار اُتار کر دنیا سے تعلقات چھوڑنے کا اعلان کیا ہے !!

کپل واستو کی رعایا نے خوشی منائی، شہر میں چراغاں ہوا۔ قلعۂ شاہی میں رقص و سرود کی محفل منعقد ہوئی۔ خاطرِ احباب سے راجکمار بھی بزم طرب میں شریک ہوا اور آدھی رات تک گانا سُنتا رہا۔ جب مجلس برخاست ہوئی تو شہزادہ نے سوچا کہ اس وقت قلعہ کے سب محافظ شراب عشرت سے مست اور بے خبر ہیں۔ اس سے بہتر موقع یہاں سے فرار ہونے کا نہ ملے گا۔ چنّا رتھبان کو بُلایا اور گھوڑا تیار کرنے کا حکم دیا۔ سائیس کی کیا مجال تھی کہ خلاف عادت آدھی رات کے وقت طلب ہونے کا سبب دریافت کرتا۔ تعمیل ارشاد کے لیے اصطبل کی طرف گیا اور ادھر راجکمار سفر کی تیاری کرنے لگے۔

زن طریقِ عشق کی پہلی راہزن ہے۔ جسودھرا کی محبت نے قدم پکڑے اور دل نے نہ مانا کہ اُسکو ایک بار دیکھے بغیر گھر سے نکل جائے۔ دبے پاؤں بیوی کے کمرہ میں گیا۔ دیکھا کہ رنگ محل ہاروں اور پھولوں سے دولھن بنا ہوا ہے اور جسودھرا اپنے ننھے بچّے پر ہاتھ رکھے بے خبر سو رہی ہے۔ دل بیچین ہوا کہ بچہ کو ایک دفعہ چھاتی سے لگا لینا چاہیے معلوم نہیں کہ پھر دیدار نصیب ہو یا نہ ہو۔ آگے بڑھتا ہے تو بیوی کے جگ پڑنے کا اندیشہ ہے اور اُس کا جاگنا ممکن ہے کہ اس وقت سفر عشق میں خلل انداز ہو۔

دنیوی محبت اور روحانی فرض میں جنگ ہوئی۔ محبت ہار گئی۔ اور راجکمار پژمردہ اور افسردہ لوٹ آیا۔ جب اپنے کمرہ تک پہونچا تو دُنیا آنکھوں میں تاریک ہوگئی اور بیخودی کے عالم میں پھر جسودھرا کے پاس گیا۔ اُسکے قدم اپنے ہونٹوں سے چھوے اور دل بیتاب کو یوں تسلی دی کہ یہ مفارقت چند روزہ ہے۔ موت کی جدائی البتہ دائمی ہوتی ہے۔ جوگ میں کمال حاصل کر کے پھر واپس آنا اور آج کی بیوفائی کی معافی چاہنا ممکن ہے۔

اس طرح بہلا پھسلا کر دل سے زن و فرزند کو وداع کرنے کی اجازت حاصل کی۔ گھوڑا تیار ہی

تھا۔ سوار ہوا اور ایک دم میں قلعہ سے باہر تھا!

کہتے ہیں کہ جس وقت یہ مقدس شہزادہ گھربار، بیوی بچہ، باپ اور سلطنت کو چھوڑ کر جنگل کی راہ لینے پر تیار تھا تو شیطان سامنے آیا اور سات دن کے اندر ہفت اقلیم کا راجہ بنا دینے کا وعدہ کیا بشرطیکہ وہ اس وقت اپنے بوڑھے باپ، نئی بیوی اور ننھے بچہ کو نہ چھوڑے۔ لیکن راجکمار کو تلاش حق کی دُھن تھی۔ دنیا کی محبت سے دل سرد ہو چکا تھا۔ اُس نے شیطانی تجویزوں کو نامنظور کیا۔ اور گھوڑے کی رکاب پر قدم رکھا۔ شیطان افسردہ ہو کر بولا کہ "یہ انسان ہے کسی وقت تو اس پر خواہش، حرص یا غصہ کا اثر ہوگا۔ اور وہی میری کامیابی کی گھڑی ہے!"

چنا رتھ بان بھی رفیق سفر ہوا۔ اور راجکمار نے گھوڑے کو ایڑ لگائی۔ یہ جولائی کا مہینہ تھا اور اُس وقت چاندنی خوب پھیلی ہوئی تھی۔ اسی ہجرت کو عقیدت کیش بودھ مہابن شکرماں یا زہد عظیم کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ رات جس قدر باقی تھی سفر میں گذری اور صبح ہوتے شہزادہ راجگانِ شاکیہ اور کولین کے علاقوں سے باہر تھا۔ ندی انوما کے کنارے گھوڑے سے اُترا۔ اپنی زلفیں تراشیں۔ گھوڑا جس پر سوار ہو کر آیا تھا اور زیور جو اُسکے بدن پر تھا اُتار کر چنا کے حوالہ کیا۔ اور اُسکو واپس جانے کا حکم دیا۔ چنا کو اپنے مخدوم کی جدائی منظور نہ تھی لیکن شہزادہ کی تاکید سے مجبور ہو گیا اور چھاتی پر پتھر رکھ کر مالک کے قدم چھوڑے۔

مایا دیوی!! آپ بڑی خوش قسمت تھیں کہ یہ مصیبت کی خبر سُننے اور جدائی کی سخت گھڑی دیکھنے کو زندہ نہ رہیں!! بوڑھے باپ پر اس دردناک خبر سے کیا گذری اور جاں نثار بیوی نے اپنی کیا گت بنائی؟ قلم کو تفصیل کی تاب نہیں!!

راجکمار سات دن تک انوما ندی کے قریب آم کے باغ میں تنہا مقیم رہے اور غور کرتے رہے کہ زندگی اور موت پر کیونکر قابو حاصل کرنا چاہیے۔ ایک ہفتہ کے تفکر کے بعد یہ رائے قائم ہوئی کہ پہلے رائج الوقت فلسفہ کسی ماہر فن سے پڑھنا چاہیے تب معلوم ہوگا کہ عقائد و رسوم میں کیا خرابیاں ہیں جنکی وجہ سے خوبصورت دنیا مصیبتوں کا گھر بنگئی ہے۔

آفتاب تاریکی میں نور لاتا ہے اور وہ پورب سے طلوع ہوتا ہے۔ علم کی روشنی تلاش کرنے کے لیے اُس نے مشرق کا رخ کیا اور مگدھ کے راج کی طرف روانہ ہوا۔

شمالی ہندوستان میں اُسوقت سولہ بڑی سلطنتیں تھیں اور ان میں سے ایک مگدھ کا راج تھا۔ اس کا دارالسلطنت راجگڈھ تھا اور زمام حکومت راجہ بسار کے ہاتھ میں تھی۔ گوتم اُفتاں وخیزاں راجگڈھ تک پہونچا۔ بسارنے خاطر مدارات کی اور وہاں کے نامی پنڈتوں آراوہ اور اودرک کے حضور میں راجگمارنے زانوئے ادب تہ کیا۔

یقینی طور پر نہیں کہا جا سکتا کہ راجگڈھ میں کتنی مدت تک قیام رہا اور فلسفہ کے علاوہ کوئی دوسرا علم بھی تحصیل کیا گیا یا نہیں۔ اگر دانشمندوں کا قول صحیح ہے کہ ۳۰ سال کی عمر سے پہلے کسی کو درجۂ کمال نہیں ملتا تو آیندہ واقعات کی مدت کا حساب لگانے سے یہ نتیجہ نکالا جا سکتا ہے کہ مہاتما ۴ یا ۵ سال تک راجگڈھ میں مقیم رہے۔ للتا وِستارا کا مولف کہتا ہے کہ "حصول کمال سے پہلے دس سال ریاضت میں صرف ہوئے"۔ جپ تپ کی مدت معتبر روایات کے مطابق صرف ۶ سال ہے۔ لہذا یہ بقیہ چار سال جو ایام ریاضت میں شامل کیے گئے ممکن ہے کہ سلسلۂ تحصیل علوم راجگڈھ میں بسر کیے گئے ہوں۔

بہرحال، علوم کی تحصیل سے یہ حاصل ہوا کہ مہاتما کو مذہب مروجہ پر عقیدت نہ رہی۔ قربانیوں کا وسیلہ جو مقبول عوام تھا اُنکو قابل نفرت نظر آیا۔ مسئلۂ تناسخ یا آواگون اُنھوں نے تسلیم کیا لیکن اس سلسلۂ نامتناہی سے نجات پانے کی کوئی صورت فلسفہ کی مدد سے دستیاب نہ ہو سکی۔ کیونکہ انسان جب تک زندہ ہے خواہش کا بندہ رہے گا اور ہر ایک جسم میں گناہ ضرور سرزد ہوگا جو دوبارہ دنیا میں کھینچکر لائے گا اور ممکن ہے کہ ایک روح جو اپنے نیک اعمال کے عوض میں ایک برہمن کے گھر پیدا ہوئی ہے آیندہ قالب میں سانپ بچھو بن جائے!

وہ اپنے عقائد کی درستی کے لیے عین الیقین اور حق الیقین کے طلبگار رہتے اور فلسفہ کے دار الصحت میں اس مرض کا کوئی علاج نہ تھا۔ لہذا کرم کھنڈ چھوڑکر ویدانت پر عمل کرتے اور جوگ

ؔ للتا وِستارا ایک اگلے وقتوں کی سنسکرت کتاب گوتم بدھ کے احوال میں ہے۔ یہ تبت میں دستیاب ہوئی اور اس کا ترجمہ ۱۸۴۸ء میں پیرس سے شایع ہوا۔ اس پر انگلستان کے ایک فاضل "ارنسٹ رینان" نے ریویو لکھا ہے جو اُن کی کتاب "اسباق تاریخ مذاہب" مطبوعہ ۱۸۸۶ء میں شامل ہے۔ اور اسی کتاب سے وہ اقتباس بھی لیا گیا ہے جو گوتم کی حیرت انگیز کیفیت ولادت کے متعلق معتقد کیفیت سوانح نگار کے نام سے اوپر درج کیا گیا۔

کی مدد سے صراطِ مستقیم دریافت کرنے کے لیے اُنھوں نے راجگڈھ کا قیام چھوڑا اور انسانی آبادی سے دُور اور ویلوا کے جنگل میں جو بندھیاچل پہاڑ کے شمالی دامن میں واقع تھا مجاہدہ اور مراقبہ شروع کیا۔

اُنکے "زہدِ عظیم" کی حکایت سُن کر پانچ فقیر بھی جپ تپ کے شریک ہوے اور نفس کشی، ریاضات اور مجاہدات کی کوئی حد نہ باقی رکھی۔

جنگل میں نہ اناج ملتا تھا نہ میوے۔ گھاس پات کھاتے تھے اور وہ بھی بہت کم۔ پانی میسر آتا تھا تو پیتے تھے مگر بہت تھوڑا۔ چند روز کے بعد غذا بالکل ترک کر دی تھی اور صرف ہوا پر زندگی تھی۔ چھ سال برابر ایک ہی مقام پر عبادت میں مصروف رہے مگر کشود کار نہ ہوا۔ نفس کو مغلوب کرنے کی کوشش میں روح بھی مضمحل ہوگئی اور ایک دن ضعف کی شدت سے غش کھا کر مہاتما گر پڑے۔ چیلوں نے جانا کہ خاتمہ ہوگیا اور مُکتی پراپت ہوگئی!!

دیر کے بعد ہوش آیا تو فوراً جپ توڑنے کا ارادہ کر لیا۔ پانی پیا اور کھانا مانگا۔ چیلے ڈرے کہ گروجی پر مایا کا داؤں چل گیا اور وہ قبل از وقت ترک ریاضت سے گنہگار اور بے دین ہوگئے۔ ایسے اُستاد سے فیض پانے کی کیا امید باقی تھی پانچوں چیلے بدعقیدہ ہو کر بنارس کی طرف چل دیے اور مہاتما کو جنگل میں اکیلا چھوڑا۔

اب گوتم کے دل میں بھی شک آیا اور دیر تک نفس سے محاسبہ کرتا رہا کہ اُس نے دنیا کی محبت سے ریاضت کو ترک کیا ہے یا طلبِ حق کی خاطر سے۔ دل نے جواب دیا کہ زندگی کے لیے غذا اور پانی لازمی ہے اس لیے تپ کا توڑنا ہی مناسب تھا۔ شک نے کہا کہ زندگی جب مصیبت کا گھر ہے تو اُسکو قائم رکھنے کی کیا ضرورت تھی۔ دل کوئی معقول جواب نہ دے سکا اور جپ تپ کے بغیر جو جنگل کی زندگی کا شغل تھا ویرانہ میں وقت کاٹنا مشکل ہوگیا۔

چھ برس سے جو بیابان گھر ہو رہا تھا اُسکو چھوڑا اور ضعف کی شدت سے قدم قدم پر ٹھوکریں کھاتا ہوا ندی نرنجارا کے کنارہ پہونچا۔ وہاں ایک دیہاتی لڑکی سجاتا نام ملی جسکو راجکمار کی حالت زار اور جسم لاغر پر رحم آیا۔ اُس نے مہاتما کو پیٹ بھر روٹی کھلائی۔ مدت کے بعد گوتم کو انسانوں کی غذا میسر ہوئی اور سجاتا کا مبارک نام ہمیشہ کے لیے تاریخ عالم کے صفحوں پر یادگار ہو گیا۔ کیا خوب

سودا نقد ہے اس ہاتھ دے اُس ہاتھ لے۔ ایک گھنے سایہ دار پیپل کے نیچے جو آج تک "بُدھ کا پیڑ" یا "شجرۃ العقل" کہلاتا ہے مہاتما نے شکم سیر ہو کر کھانا کھایا اور اپنی آیندہ زندگی میں ہمیشہ سجاتا کی اس غریب نوازی کا شکریہ ادا کرتے رہے۔

اسوقت ایک بھولی ہوئی کہانی یاد آگئی۔ مصر کا ایک جلیل القدر رہنما جو بادشاہِ وقت کی ہدایت کے لیے مبعوث ہوا تھا دشمنوں کے خوف سے جلا وطنی اختیار کرتا ہے اور وطن سے سیکڑوں کوس کے فاصلہ پر بھوک کی تکلیف سے خستہ و زار ہو کر ایک درخت کے سایہ میں پناہ لیتا ہے اور نہایت عاجزی سے کریم کارساز کی درگاہ میں عرض کرتا ہے کہ اسوقت جو نعمت اپنے خزانۂ غیب سے مجھکو عنایت فرمائیں اُس کا میں محتاج اور سائل ہوں۔ دعا کی تاثیر ایک لڑکی کی صورت میں ظاہر ہوتی ہے جو شرماتی ہوئی آتی ہے اور بڑی منت سے اس تھکے ماندے مسافر[۱] کو اپنے گھر لیجاتی ہے اور اپنے باپ کے دسترخوان پر بٹھا کر کھانا کھلاتی ہے!

کیا خداوند عالم کی سرکار سے غریبوں اور بیکسوں پر ترس کھانے کی خدمت عورتوں ہی کے سپرد کی گئی ہے؟ کیا قسام ازل نے مصیبت زدوں اور درماندوں کی چارہ سازی اسی جنسِ نازک کو عنایت فرمائی ہے؟ اے نزاکت کی دیبی! عشرت و شادمانی کے وقت تو تیرا دل ہوا میں پتہ۔ رنگ میں پانی ہے اور تجھکو خوش کرنا ہتھیلی پر سرسوں جمانا۔ تیرا راضی رکھنا پانی میں آگ لگانا ہے۔ لیکن جب ماتھا دُکھے یا درد و مصیبت کا سامنا ہو تو بیشک تو ہی فرشتۂ رحمت ہے!!!

قدر ہر نعمت ست بعد زوال۔ دل شکستہ نامہ نگار حسرت کے پھول اور آنسوؤں کے موتی تجھپر نثار کرتا ہے۔

زہرِ غم ہجرِ تو بجان کارگر اُفتاد　　　اُمید لقاءِ تو بہ عمرِ دگر افتاد

القصہ سجاتا کی مسافر نوازی کے بعد اسی درخت کے سایہ میں بدھ گیا کے تاریخی مقام پر گوتم کے دل سے وہ پس و پیش دُور ہونا شروع ہوا جو ریاضت کے ترک کرنے اور چیلوں کی ناراضی سے پیدا ہوا تھا اور اُسی دن آفتاب کے غروب ہوتے ہی تمام شکوک دل سے دور ہو گئے اور جواب مل گیا کہ زندگی کا قائم رکھنا اس لیے ضروری تھا کہ "موت اختیاری ہونا چاہیے نہ کہ اضطراری" یعنی

[۱] حضرت موسیٰ و صفورہ بنت شعیب علیہما السلام

کمزوری کی وجہ سے جو موت ہوگی اُس سے زندگی کا تعلق منقطع نہ ہوگا۔ اور اعمال کی جزا و سزا ملیگی لیکن اختیاری موت اگر نصیب ہو تو اُسکے بعد ابدی آسائش ہے اور اس مرتبہ تک پہونچنے کے لیے زندگی کا قائم رکھنا اور غذا استعمال کرنا لازمی تھا۔ وہ ساری رات مہاتما نے اُسی درخت کے نیچے کاٹی اور اُسکے بعد سات دن تک صائم رہے۔ آٹھویں روز حجاب کے پردے اُٹھ گئے اور عرفان حاصل ہوگیا۔ عقید تمند سوانح نگار کہتے ہیں کہ برہما یا کسی اور فرشتہ نے تمام علوم باطنی اُنکے سینہ پر نقش کر دیے۔ اور انکو مشاہدہ کرا دیا کہ ریاضاتِ شاقہ فضول ہیں۔ نجاتِ ابدی کے حاصل کرنے کا راستہ رحم اور محبت ہے۔

اب گوتم نے نیت کی کہ وہ اپنی جدید فلسفہ کا دنیا میں اعلان کرے اور تمام عالم کو آواگون کے پھندے سے نجات دلائے۔ اُسکے قدیم اُستاد آرادہ اور اودرک دنیا میں باقی نہ تھے لہذا وہ اپنے چیلوں کی تلاش میں بنارس کی طرف چلا تاکہ سب سے پہلے اُنھیں کو راہِ حق کی ہدایت کرے۔ جنھوں نے چھ برس رفاقت کی تھی اور پھر بدعقیدہ ہو کر جدا ہوگئے تھے۔

مہاتما بنارس کے قریب پہونچے تو ایک پرانے آشنا سے ملاقات ہوئی جو اُنکے دنیا ترک کرنے اور جوگ سادھنے کا قصہ سن چکا تھا۔ وہ محبت سے بغلگیر ہوا اور پوچھا کہ اب کیا خیال ہے اور کہاں کا ارادہ ہے؟ گوتم نے جواب دیا کہ تمام بُری خواہشوں پر کامل فتح حاصل ہوگئی ہے اور مادی دنیا کی غلامی سے نجات مل گئی ہے۔ اب وجود کی غرض صرف یہ ہے کہ حق کی تبلیغ کی جائے اور جو علم باطنی عطا ہوا ہے اُس سے دوسروں کو فائدہ پہونچایا جائے۔ دوست گوتم کے چہرہ پر خوشی کے آثار دیکھکر سمجھا تھا کہ شاید جوگ سے انکا دل سرد ہوا اور اب پھر عیش دنیوی کی طرف مائل ہونگے۔ لیکن یہ خشک جواب سُن کر جوشِ مسرت ٹھنڈا ہوگیا اور جنگل کی طرف اشارہ کرکے اُس نے کہا کہ یہ حال ہے تو آپ کا راستہ اُدھر ہے۔ اور خود دوسری طرف روانہ ہوا۔

اس کج ادائی کا مہاتما پر کچھ اثر نہ ہوا اور شام ہوتے ہوتے اُنھوں نے "دشت غزالاں" میں اپنے قدیم رفیقوں کو ڈھونڈھ نکالا۔

سُست عقیدہ شاگرد اُستاد کو آتے دیکھکر تعظیم کے لیے کھڑے نہ ہوے اور آپس میں عہد کیا کہ یہ بدمذہب فقیر اگر ہمارے پاس آئے تو اُسکو صحبت میں شریک نہ کیا جائے بلکہ اُس سے بیٹھنے کو بھی

نہ کہا جائے۔ مگر جب محبت کا اوتار قریب پہونچا تو دلوں میں خود بخود عجز و انکسار جوشزن ہوا۔ غرور کی ہمتیں پست ہو گئیں۔ خود پسندی کے ارادے ٹوٹ گئے اور سب مرعوب ہو کر اُسکے قدموں پر گر پڑے۔ مہاتما نے خلعت عرفان سے سرفراز ہونے کا مژدہ سُنایا اور اپنے جدید کشف و کمال سے آگاہ کیا تو سب کی آنکھیں کُھل گئیں۔ پانچ دن سلسلۂ وعظ و تلقین جاری رہا تب چیلوں کے قلوب صاف ہوے اور سب سے پہلے جو مہاتما پر ایمان لائے وہ یہی پانچوں فقیر تھے۔

گوتم کے مذہب پر مفصل تنقید کا تو ابھی وقت نہیں آیا مگر تسلسل داستان کے لیے مختصر طور پر اُسکے اصول اور قواعد اس جگہ بیان کر دینا ضروری ہے:۔

"جو چیز جسم رکھتی ہے وہ مادّہ سے بنی ہے۔ مادہ غیر مستقل اور فانی ہے اس لیے ہر جسم رکھنے والی چیز میں فنا کے جراثیم موجود ہیں۔

انسان حیات جسمانی رکھتا ہے اور اُس کو فنا سے چارہ نہیں ہے۔ غم۔ کمزوری۔ بیماری اور موت فنا کے مدارج ہیں۔

جب تک ناپاک خواہشیں باقی ہیں حرص، فکر اور آرزو کا ساتھ رہے گا یعنی غم اور کمزوری نصیب ہوگی۔

جسم کو تکلیف پہونچا کر خواہش کو قطع کرنے کی کوشش خطرناک ہے کیونکہ اس سعی میں اگر زندگی ختم ہو گئی تو موت اضطراری ہوگی۔ اور آواگون سے نجات نہ ملیگی۔

جو چیز انسان کا تعلق مادّی دنیا سے قائم رکھتی ہے وہ دل کی بُرائی ہے۔ جب تک دل میں ذرہ برابر بھی بدی باقی رہے گی دنیا کا علاقہ قطع نہ ہوگا۔

دل کی بدی کے ساتھ نیک اعمال فائدہ بخش نہین کیونکہ نیکی کا ثمرہ ملے گا مگر بدی کی جزا میں دوبارہ زندگی اور موت کی مصیبت جھیلنا ہوگی۔ اور اُس جنم میں معلوم نہیں کہ نیکی کی توفیق ہو یا نہ ہو۔ اس لیے بغیر جسم کو تکلیف پہونچائے اور روح کو مضمحل بنائے خواہشوں کو دُور کرنا اور دل کا تمام عیوب سے صاف کرنا نجات کے لیے ضروری ہے۔

ہر ایک خواہش کا ہلاک کرنا لازمی ہے۔ عدم وجود کی خواہش بھی اُتنی ہی خطرناک ہے جتنی کہ وجود کی!!

لہذا نیک اعتقاد۔ نیک نیت۔ نیک قول۔ نیک فعل۔ نیک زندگی۔ نیک کوشش۔ نیک خیال اور نیک مراقبہ سے "نروان" حاصل کرنا چاہیے یعنی تمام قوائے بدنیہ بے حس کر دی جائیں اور زندگی موت کی مرادف بنا لی جائے۔

مندرجۂ بالا آٹھ نیکیوں کو عمل میں لائے اور بام "نروان" تک رسائی حاصل کرنے کے چار زینے ہیں۔ پہلی سیڑھی دل کی بیداری ہے یعنی غم اور شادی کا راز دریافت کرنے کی طلب۔ جب تلاش حق میں مرشد کامل تک رسائی ہو گئی تو یہ درجہ طے ہو گیا۔ دوسری سیڑھی ناپاک شہوات کو ترک کرنا اور عوض لینے کا خیال دل سے نکال ڈالنا ہے۔ جب اس عہد پر ثابت قدم ہوا تو دوسرا زینہ بھی تمام ہو گیا۔ تیسری سیڑھی جہالت۔ شک۔ غصہ۔ حرص اور تمام کمینہ خصلتوں کو دور کرنا ہے۔ جب ان نقائص سے پاک ہوا تو لوح دل صاف ہوئی اور تیسرا درجہ حاصل ہو گیا۔ آخری سیڑھی عشق و محبت کا سینۂ بے کینہ پر نقش کرنا ہے۔ جس طرح ماں اپنی جان کو خطرہ میں ڈال کر اپنے اکلوتے بچہ کی نگرانی اور نگہبانی کرتی ہے اسی طرح طالب نجات کو ہر ذی روح پر اپنی جان نثار کرنے کو تیار ہو جانا چاہیے۔

جس دشمن کو سب سے پہلے مغلوب کرنا چاہیے وہ خواہش نفسانی ہے اور آخری مہم عالمگیر عشق و الفت کا سوتے جاگتے دھیان رکھنا ہے۔

نہ قربانی کی ضرورت ہے نہ برہمنوں کی امداد کی۔ ہر انسان کی نجات خود اُسکے ہاتھ میں ہے۔"

بقول صوفی

دو قدم راہ ہست سوئے کردگار          یک قدم بر نفس و دیگر سوئے یار

مسئلۂ تناسخ اُس وقت ہندوستان میں ہر کس و ناکس کو تسلیم تھا اور انسان کا فانی ہونا روزانہ آنکھوں سے دیکھتے تھے لہذا شریعت گوتم جس کی بنیاد انھیں علوم متعارفہ پر تھی سننے والوں کے قلوب میں فوراً راسخ ہو جاتی تھی اور جو ایک بار رہا تما کی تقریر سنتا ہمیشہ کے لیے اُنکا غلام بنجاتا تھا۔

مالک الملک نے گوتم کو بھولی صورت۔ چوڑی پیشانی اور میٹھی بولی کے ساتھ رعب دار آواز اور پُر شکوہ چہرہ عنایت فرمایا تھا۔ وہ جب سقراط کی طرح اپنی منطق سے دلائل کو کاٹنا شروع

کرتے تو مخالف لاجواب ہو جاتا تھا - وہ اظہارِ جذبات میں صادق البیان تھے اور یقین کامل رکھتے تھے کہ جن عقائد کی وہ تلقین کرتے ہیں ضرور سچے ہیں - اور انکی تبلیغ ایک منصبی فرض ہے - اُنکی بھرائی ہوئی آواز ایک عجیب ہیبت و جلال کا مظہر بنجاتی تھی جو جادو کی طرح ہر ایک بحث کرنے والے کو ہمزبان بنالیتی تھی -

چند ہی روز میں بنارس کا "دشت غزالاں" جو غالباً زمانۂ حال کے ریلوے اسٹیشن سارناتھ کے قریب تھا شریعتِ جدید کا درسگاہ بن گیا اور اُسکے معتقدوں کی تعداد اُس کثیر جماعت کو چھوڑکر جو شہر میں قیام پذیر تھی جنگل میں ساٹھ تک پہونچ گئی -

مبارک ہیں غربا کہ دنیا کا ہر شائستہ مذہب پہلے اُنھیں سے شروع ہوتا ہے - گوتم کے مرید بھی ابتک صرف غریب ہی تھے - اتفاق سے ایک دولتمند یشش نام اپنے عزیزوں سے خائف ہو کر گھر سے بھاگا اور تقدیر ازل کشاں کشاں جنگل میں مہاتما کے سامنے لائی - آیا اور مُنڈگیا! سب چیلے زرد رنگ کی کفنی پہنتے تھے یہ بھی زرد پوش ہو گیا!! اُسکی ماں اور بیوی کو خبر ہوئی وہ بھی بھاگ کر آئیں اور مہاتما کی مرید ہوئیں - یہ دونوں پہلی عورتیں تھیں جو شاکیہ منی پر ایمان لائیں

برسات کا موسم اسی جنگل میں بسر ہوا - جب سردی شروع ہوئی تو مہاتما نے اپنے ہر ایک چیلے کو جدا جدا ممالک میں اشاعتِ مذہب کے لیے روانہ کیا اور خود اور ویلوا کی طرف چلا - راہ میں دو سوداگر ملے جو کپل واستو کی طرف جاتے تھے - اُن سے بات چیت ہوئی تو وطن کا خیال آیا - باپ کو اپنی خیریت کی خبر بھیجی اور منزل مقصود کی راہ لی -

راستہ میں سینا نام ایک گاؤں تھا جہاں تین بھائی علم و فضل میں شہرت عام رکھتے تھے - اور مذہباً آتش پرست تھے - گوتم نے اُنکے آتشکدہ کی عمارت میں ایک رات بسر کرنے کی اجازت چاہی مگر کشپ جو اُن بھائیوں میں سب سے بڑا تھا مانع ہوا اور عذر کیا کہ آتش خانہ کے قریب ایک زہریلا سانپ رہتا ہے جو رات کو باہر نکلتا اور سونے والوں کو ڈس جاتا ہے - مہاتما پر عشق حقیقی کا زہر چڑھا ہوا تھا وہ سانپ سے کیا ڈرتے - اپنے اصرار پر قائم رہے اور کشپ کو بھی مسافر مہمان کی خاطر سے اجازت دینا پڑی - رات ہوئی تو سانپ حسب دستور باہر نکلا مگر گوتم سے متعرض نہ ہوا جب صبح کو یہ آتشکدہ میں زندہ و سلامت پائے گئے تو انکی کرامت کا غل مچ گیا - اُسی دن اتفاق

سے ایک بڑا میلہ گانوٗں میں ہونے والا تھا جس میں گرد و نواح سے جاتری آتے اور کشپ کی تقریر سنا کرتے تھے۔ اب اُسکو خوف ہوا کہ اس مجمع نے گوتم کو دیکھا تو آتش پرستی کا بازار سرد ہوجائیگا مگر مہمان کو گھر سے نکالنا اتنا سخت اخلاقی جرم تھا کہ اس کا وہ مرتکب نہ ہوسکتا تھا۔ مہاتما کو اس خطرہ کی خبر ہوگئی اور وہ کسی کو اطلاع کیے بغیر اُسی دن گانوٗں سے باہر چلے گئے اور میلہ کے پاس نہ آئے۔ جب شام کو واپس ہوئے تو کشپ نے دریافت کیا کہ شام کو کہاں گئے تھے۔ جواب دیا کہ تمھاری فکر دُور کرنے کے لیے روپوش ہوگیا تھا۔ کشپ قدموں پر گر پڑا اور اپنی تمام جماعت کے ساتھ ایمان لایا۔

اب مہاتما بڑی شان و شوکت کے ساتھ راجگڈھ میں داخل ہوئے جہاں بارہ سال گذرے نہایت شکستہ حال گھر سے بھاگ کر پہونچے تھے۔ راجہ بمبارہنوز تخت سلطنت پر جلوہ فرما تھا۔ اُس نے پیشوائی کی اور کشپ کو گوتم کے ہمراہ دیکھ کر متعجب ہوا۔ خلقت نے گمان کیا کہ شاید گوتم بھی آتش پرست کشپ کا چیلہ ہوگیا۔ مگر جب نیازمند شاگرد گوتم کے حضور میں بندگی کے لیے خم ہوا تو راجگڈھ والوں کی حیرت کی کوئی حد نہ رہی۔ راجہ نے بڑے دھوم سے ان فقیروں کی دعوت کی اور ویلوانا نام ایک بانس کا باغ انکے قیام اور آسایش کے لیے وقف کیا۔ اس تاریخی باغ میں مہاتما نے بہت سی برسائیں گذاریں۔ اور یہ قاعدہ مقرر کیا کہ جاڑوں کے موسم میں ممالک کا دورہ کرتے تھے اور بارش کے ایام اسی باغ میں بسر فرماتے تھے۔ دُور و دراز مقامات سے مریدین یہاں آتے اور اپنے مقدس بانیِ مذہب سے ضروری مسائل حل کرتے تھے۔

اب شاکیہ مُنی کی شہرت آریہ ورت کے قریب قریب کُل حصوں میں پہونچ چکی تھی۔ راجہ شدھودن کو بھی خبر ملی کہ اُسکے گھر کا اُجالا راجگڈھ میں چمک رہا ہے۔ بڑے اصرار سے فرزند کو بُلوایا اور پُرانی شفقت و محبت کی باتیں یاد دلاکر تقاضا کیا کہ بوڑھے باپ کو اُسکی موت سے پہلے ایکبار اپنے دیدار کا موقع دے۔

والدین کے احکام کی اطاعت نکوکاروں کا پہلا فرض ہے۔ گوتم نے فوراً سفر کی تیاری کی۔ مریدین کا جم غفیر ہمراہ چلا اور وہ منزل بمنزل طالبان ہدایت کو فیضیاب کرتا کپل وستو کے قریب پہونچا۔ ورت کے بعد کوہ ہمالیہ کا دامن، نیپال کی ترائی، پُرفضا گھاٹیاں، اور راج محل کا خوبصورت

